اس نظم سے غرض نہیں مدح و ثنا ہمیں — ہے تیرے ذکر خیر کی اپنی زبان کو خو
سودا اگر رہے ختم دعا پہ یہ سخن — لائق تری ثنا کے نہیں ہے یہ گفتگو
تا زیر آسمان ہو زمانہ میں صبح و شام — اپنی ہے یہ جناب الٰہی سے آرزو
روشن ہو تیرے دوست کا ہر شب چراغ عیش — بدخواہ کے نصیب نہو روز خوش کبھو

## قصیدہ در نصائح فن شعر و طعن بر شاعری و در مدح مہربان خان

حسب کہے سو رو تحسین ہیں اکثر اشعار — کہا اوستاد نے مجھسے مرے سنکر اشعار
اے پسر چار نصائح میں کردن ہوں انکو — گر کرے تحویل دل اپنے تو کہا کر اشعار
ہیں جو خاقانی و فردوسی و سعدی مشہور — کیا عجب ہر کہے اونکے جو برابر اشعار
اولاً یہ کہ مجالس میں زبان دانوں کے — تیرے آگے جو پڑھے کوئی سخنور اشعار
سخن ایسا نہو سرزد کہ دل اوسکا دو نیم — کو ہوا تیغ زبان کا ترا جو ہر اشعار
دوسری یہ جو تو چاہے کہ نہ مجھا ہو کوئی — شعر سے میرے کسیکے نہوں برتر اشعار
شعر تحسین پہ بھی نادان کی نہ پڑھیو یکبار — پڑھیو دانا کی تو نفرین پہ مکرر اشعار
سوم اگر کہے تجھسے کوئی نادان کہ ہیں — تیرے دیوان میں دو انمیں کو افسر اشعار
شعرا میں تو نہ پڑھیو جز امید صلاح — ہو کمیں بالفرض ترا اوسے بھی بہتر اشعار
چارمیں بال زن اونکو نہ سمجھیو فلک — مرغ معنی سے ترے پا وین جو شہپر اشعار

یقین تو جان کہ سب شاعر ذکو اس فن مین ‏ کرے ہے شہ ترے آگے عبید زاکانی

جو رودکی سی یہ پوچھو نہین فن شعر مین بات ‏ بجا کے تانت کہو من تنانک تا دانی

مری یہ فکر سخن صفحہ زمانہ پر ‏ کرے ہے مدح و مذمت مین جو ہزار زبانی

ضیائے مہر پہ کھینچی ہے نقش تاریکی ‏ کرے ہے ظلمت حیوانکو پل مین نورانی

ڈھونڈے کیونکہ مرا رتبہ شعر مین یا تک ‏ مین کیسے پیر کی کرتا ہون اب ثنا خوانی

سر جسکی دم کی مشرق پر لیکے مغرب تک ‏ انھونکی اب کوئی دم دار یکا نہین ثانی

فرشتے داڑھی کو اونکی لگاتے ہین صندل ‏ کرے ہے حور و ملکا اونکی افشانی

جو کوئی وصف کرے اونکی دینداری کی ‏ کرین ہین لعن اوسے ملکر انسی و جانی

اونھونکی ذات مبارک مین تعیب ہے ‏ کرین نہ چشم مین سرمہ ہو گر صفاہانی

کوئی جو اوسکا سبب جا کر پوچھے ہے اونسے ‏ تو کہتے ہین کہ ہے یہ بھی کوئی مسلمانی

لگانا سرمہ کو وانکے جہان رہین شیعہ ‏ بجلی ہین اس سے تو یہ آنکھین کور ہوجانی

علی کا لے کوئی جو آکے مجلس مین ‏ کہین ہین قتل کرو اسکو ہے یہ ایرانی

معاویہ کو سمجھکر خلیفہ پنجم ‏ کرین ہین سو بہو اپنے کو اوسپہ قربانی

اونھونکی اپنے مریدونکو یہ وصیت ہے ‏ جو چھوڑ جائے مری روح عالم فانی

منڈا کے ریش کو اوس شخص کے بنا چوری ‏ کرے معاویہ کی گور پر مگس رانی

قصیدہ در منقبت [illegible]

سنا ہو میں یہ کسی نے بہر بنائے فساد ‏— کہا یہ مولوی صاحب سے جا کے شاباد

میں تمسے پوچھنے آیا ہوں یہ تو فرماؤ ‏— کسی کتاب میں ہو تو بتائیے ارشاد

کہ دیکھ ماہ محرم نبی کی امت میں ‏— درست ہو کہ یہ دین یکہ گرسیا کیا د

پہن لباس مکلف بروز عاشورہ ‏— کریں معانقہ آپس میں ہو کے خرم و شاد

دیا جواب کہ ہم سنیوں کے مذہب میں ‏— عمل یہ اندنوں کرتی نہیں ہیں کچھ ایجاد

یہ بات ہوتی ہو آتی ہو عہد حضرت سے ‏— ہزار جا ہو کتب بیچ اس کا استشہاد

حنا کو ہاتھوں سے ملنا لگانا سرمے کا ‏— لباس پہن کے پڑھنا وظیفہ و اوراد

بڑا ثواب ہو اسکا کہ ہو یہ روز عید ‏— کریں نہ گو یہ عمل شیعیان زراہ عناد

یہ سنکے کہنے لگا پھر وہ مولوی جی سے ‏— غم حسین کا پاس ہمیں ہو مگر ایجاد

دیا جواب پھر مولوی زادہ نے کہ حسین ‏— غم حسین سے یہ جانے نہ یہ خوشی برباد

حسین ہو گیا ناحق غم اپنا شیعوں کو ‏— ملا کے مجھکو ملنے یہ بچہ فولاد

مگر نہ سمجھے تھا وہ آیۃ اطیعوا اللہ ‏— نبی پہ اور پیکر کلام خدا سے ہو استناد

خلاف امر اولی الامر کا ہو ایسا کچھ ‏— کہ جون چراغ رکھے کوئی بر دریچہ باد

اگر یزید کی جا تا حسین بیعت کو ‏— نبی کے آل کی برباد ہوتی کیوں بنیاد

علی نے صلح کی تھی کیوں معاویہ سے ‏— حسین بھی کر گیا بیعت برائے رفع فساد

یزید کو تو مسلمان کہے ہے انو نسناس — پھر اوسکو کہکے اولی الامر مین کرتو ہی یاد

جسے کہ کہیے اولی الامر ہے حسین شہید — امام برحق و معصوم پاک از اجداد

کہ جو نبی کا نواسا علی کا تھا فرزند — امام ہر دو جہان آپ اور امام نژاد

یزید کیونکہ اولی الامر ہے بتا ملعون — کیا یہ فرض ہوئی جاہ اوسکو جون شداد

یزید کو تو اولی الامر سمجھے ہے مردود — تف اس عقیدہ پہ اے خارجی مادر زاد

خدا رسول کی لے بیجا اطاعت سے — نہ فرد و فتر دین مین رہی ہے نہ افراد

یہ وہ اطاعتیں ظاہر مین تھین محمد تک — مگر مطیع بدل تھی سوا آل الامجاد

خبر حدیث سے قرطاس کی بھی رکھتا ہے — کہ ہے وہ بہر اطیعوا الرسول استشہاد

علی کے ساتھ جو نوجی نبی نے کیون ٹالی — بتا بجنگ تو بیعیہ صلح کی بنیاد

حسن کی صلح کا باعث یہ تھا معاویہ کے — کہ اوسکی ساتھ ہوئے جمع تھے زشت نہاد

حسین لکھنے یہ تجھے جیسے مسلمینون کے — گیا مدینہ سے کربل کو لیکے آل اولاد

حدیث ہے کہ اگر سو نہیں ہو کر جمع — جہانمین صاحب حق کیطرف کرین امداد

نہ باندھے صاحب حق گر کہو یہ انکے کمر — ثبوت حجت ایزد ہے اوسپہ روز معاد

بھلا حسین نہ جاتا تو اسپہ کیا کرتا — خدا کے نزد کی حجت ہے قتل سے تھی زیاد

تمام آن اہل وفا نے تمام کر حجت — رکھا سر اپنے کو جا زیر خنجر بیداد

ہلدی ہو سوا پانچ ٹکے گذ رہین آکر — یا توت پکاوے ہے جو بکا و قرآن سے ہے
لومڑی کو کتابت لکہین دھیلے کو قبالہ — بیٹھے ہوئے وان میر علی چوک جہان ہے
چاہے جو کوئی شیخ نے بہر فراغت — چھٹتی ہے وہ شعر اکی تو مطعون بیان ہے
دیتا ہے وہ م خر سے کوئی شملے کو نسبت — گنبد سے کوئی پگڑیکو تشبیہ کنان ہے
اور اوسکو جو دیکھے کوئی وہ بہشتیا — اس فکر و تردد ہی مین ہر ایک ماں ہے
پوچھے ہر مرید ونسے یہ ہر صبح کو اوٹھکر — ہر آج کدھر عرس کی روز کہان ہے
تحقیق ہوا عرس تو کر داڑھی کو کنگھی — لے خیل مریدان گئے وہ بزم جہان ہے
ڈھولک جو لگی بجنے تو دان سبکو ہو وجد — کوئی کودے کوئی رو دے کوئی نعرہ زنان ہے
بے تال ہوئے شیخ جو یک وجد مین آکر — ہر گوشہ مین پھر بداسلوبی کا بیان ہے
گر تال سے پڑتا ہے قدم تو بھی ہنس ہنس — کہتے ہین کوئی حال ہے یہ رقص زنان ہے
اور باقی ہے اس رنج و مشقت کا جو پوچھو — ڈالا ہوا وان ال نخود و قلیہ نان ہے
اس پیشہ پہ ہیچ گر جو کوئی ہو متوکل — جورو تو سمجھتی ہے نکھٹو یہ میان ہے
اور بیٹی کے دلکو ہے خرافت کا یقین — بیٹے کو جنون ہونیکا بابا کی گمان ہے
پھر جو مرے جب لڑکے لگی بھوک سے مرنے — ہر خان و خوانین کے ہمراہ دوان ہے
جب راہ خدا پیسے نکالے کوئی نواب — تب اونکی سفارش مین ادہر قہر زمان ہے

مانند اسپ خانۂ شطرنج اپنے پانون … جز دست غیر کے نہین چلتا ہزار ہا
آلدن گیا تھا اگر یہ گھوڑا برات مین … دولھا جو بیاہنے کو چلا اوسپر ہو سوار
سبزے سے خط سیاہ ذ منہ ہو اسفید … تھا سرو سا جو قد سو ہوا شاخ بارورا
پہونچا غرض عروس کے گھر تک وہ نوجوان … شیتوقیت کے دریچے سر کرا بسطرف گنہار
سٹھا تو اسقدر رہے کہ وہ جو پوچھے کہ تم شتا … لیکن اب ایکدن کی حقیقت کو مین یار
دہلی تک آن پہونچا تھا جسدن کہ مرشد … مجھسے کہا نقیب نے آکر سبے وقت کار
مدت سے کوتریونکو اڑایا ہے گھر مین بیٹھ … ہو کر سوار ایکر دو میدانین کا رزار
ناچار ہوکے تب تو بند ہلا یا مین اوس پہ زین … ہتیار باندھکر مین ہوا جلکے پھر سوار
جس شکل سے سوار تھا اوسدن مین کیا کہون … دشمن کو بھی خدا نہ کرے یون ذلیل و خوار
جا ایک تھر دو نون ہاتھ مین پکڑے تھا سمبر اکہ … اک تک سر یا شتر کمرسے یانون تھی فگار
آگے سے تو بڑھ اوسے دکھلائی تھا سیس … پیچھے نقیب ہانکے تھا لاٹھی سے مار مار
ہر گز وہ اسطرح بھی نہ لاتا تھا رہ براہ … ہلتا نہ تھا زمین سے مانند کوہسار
اس مشتی کے کو دیکھ ہوئے جمع خاص و عام … اکثر مد برونمین سے کہتے تھے یون پکار
سینے سے لگا ذکتا ہوشے یہ روان … یا باذبان باندھو یون کرو وختیار
مین کیا کہون غرض کہ ہراک اوسکی شکل دیکھ … تیغ زبان سے کاٹکے کرتا تھا گل نثار

یہ کہکے مین خدا سے ہوا مستعد بجنگ — اتنے مین مہتر شہر بھی ہوا مجھ سے آ دوچار

گھوڑا تھا اسکے لاغر و بیست و ضعیف و خشک — کرتا تھا یون خفیف مجھے وقت کارزار

جاتا تھا جب پٹک کے مرا اوسکو حریف پر — ڈرون تھا اپنے پانون پہ جون طفل نے سوار

جب دیکھا مین کہ جنگ کی یان اب نہی ہے شکل — لے جوتیونکو ہاتھ مین گھوڑا بغل مین مار

دھر دھمکا دونسے لڑتا ہوا شہر کیطرف — القصہ گھر مین آن کے مینے کیا قرار

گھوڑی مری کی شکل یہ ہے تمنے جو سنی — اب پر بھی دلمین آئے تو اب اسپہ ہو سوار

سنکر تب اونسے مینے یہ قصہ دیا جواب — اتنا بھی جھوٹ بولنا کیا ہے فروریا

گفتن ہمین بس است کہ اسپ من ابلق است — سمجھونگا دلمین اپنے اگر ہو مین ہوشیار

سودا نے تب قصیدہ کہا اس ماجرا — ہے نام اس قصیدہ کا تضحیک روزگار

## قصیدہ چہل و ششم فارسی در تعریف مسجد نو

باعندلیب گلشن ایمان برابر است — گل بانگ مرغ خانہ ام اللہ اکبر است

دارم من از لباس حرم صوف ریلدہ — ہر سو کہ اوبروان شود اسلام رہبر است

برصفحہ پای خامہ من رنج نبی قبتہ — گر رشتہ محبت حق تار مسطر است

بین السطور او کہ بہر صفحہ نقش زد — زیبا کہ جیب صبح سعادت منور است

آید صدا ز گنبدش از جنبش نسیم / بنگر که شان رفعتم از عرش برترست

دل در تعجب ست که گلدستهای او / هم در بهار و هم بخزان تازه و ترست

وصف کتابه اش چه نویسم که در نظر / چون سرنوشت صاحب ایمان منورست

حاجت در آن حرم بفروغ چراغ نیست / شب تا سحر تجلی حق شمع منبرست

فی الفور میرسد بدر خانه قبول / آنجا برای مرغ دعا فیض شهپرست

بر سطح او مقابل محراب حوض نیست / چشم پر آب جانب ابروی دلبرست

دیدم چو عکس قبه زرین او در آب / پنداشتم که مهر بکوثر شناورست

کرسی او ز مرتبه انبیا بلند / صحنش بوسعت کرم حق برابرست

جاروب صحن شکل خطوط شعاعی ست / جاروب کش بصورت سلطان خاورست

هر چند جای رفته بسی دیده ام ولے / دل را از آن صفا که برو دیده باورست

آیینه ور ستاره نظر ذره را سے خاک / عکس اگر درون زهوای مکدرست

چاهی باین لطافت و خوبی بکنج اوست / آبش چنان قریب که با لب برابرست

مردم بگرد او همه وقت از پے وضو / چون صورت صف مژه دیده ترست

نقاشی عمارت آن سجده گاه خلق / در تازگی ز باغ جنان هم فزونترست

نقاش او که رنگ طراز ست چون بهار / گلشن بهر گلی که ز دیوار او درست

در توحید جناب باری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مثنوی اول قصہ در عشق پسر شیشہ گر بزرگر پسر بطور ساقی نامہ و دیگر حکایت شیخ و دعا پادشاہ

مرا دل نام پر اوسکے ہے شیدا — کیا ہے جس نے حسن و عشق پیدا
وہی ہے آب و رنگ اپنے چمن کا — وہی معنی ہے طوطی کے سخن کا
چمن مین ذکر ہے اوسکے ہی تفریح — گلونکو دانہ شبنم ہے تسبیح
یہ جلوہ حسن کا ہے گل مین اوس سے — اثر ہے نالہ بلبل مین اوس سے
دلونکا عاشقون کے محرم راز — ادا و ناز کا خوبان کے دمساز
کہین نور چراغ خانہ ہے وہ — کہین سوز دل پروانہ ہے وہ
کسو کے دل مین پاتا ہون اوسی درد — کسی سینے مین تاثیر دم سرد
اوسی کا جلوہ حسن زلف مہ رو — اوسی کے نافہ آہو مین ہے بو
کسی جاگہ مین عیسی کا ہو وہ دم — کسی جا ہو سموم آکر پر از سم
چراغ دیر کعبے سے نہین دور — یہ دونون روشن از یک عالم نور
ہر یک جادہ باندازد گر ہے — کہین آب ہے پتھر مین شرر ہے

تمنا ہے یہ ہر اک چشم رو دے — کہ سنگ آبشار اب سینہ ہو دے

رواں رکھ تو مرے خامہ کو ذرات — لکھوں تا حمد میں بعد از مناجات

تری حمد اے چمن آرا کہاں ہو — اگر چون سرو سرتا پا زبان ہو

ثنا سننے کو تیری گل ہوا گوش — دہن میں سو زبان غنچہ کی خاموش

جہان اس باغ میں آب رواں ہے — تو سوچ اوسکی تری رطب اللسان ہے

ثمر جب سے دیا مین شاخ کے ہات — زبان ہے شکر کی خاطر ہر اک بات

چمن کو دیکھ مرغان خوش آہنگ — کریں ہیں وصف تیرا سب ہر رنگ

بھنورے تک دیکھ تجھ صنعت گری کو — نظر کر نسترن اور جعفری کو

سدا پھر پھر کے ہر اک پھول کے گرد — کیا کرتا ہے تیرے نام کا ورد

ترے بار کرم سے شاخ ہے خم — بھرے ہے بلبل بستان ترا دم

چراغ شام کو ہر شب تری لو — نسیم صبح ہے تیری تگ و دو

نہ تنہا خلق کی نسرین و سنبل — بنائی خلقت انسان بہ از گل

بتان کا حسن ہے تیرا ثنا گو — خط پشت لب اونکا اور ابرو

رباعی بحر کی تیری ہے ای پاک — سمجھتا ہے اسے عارف کا ادراک

عطا کی جیسے مشت خاک کو جان — فراوان ہے دم آب لب نان

علی کی ہم نبوت کا نگین ہے

علی ہی جانشین مصطفیٰ ہے

علی کی ذات ہے بازوے نبوت

محمدؐ جگ بین سالار رسل ہے — محمدؐ ماہر ہر جز و کل ہے

یہ بولے روز مولود اوسکے اطوار — نبوت خاکے ہے مسند کا سزاوار

وو عالم کی بنا وہ رہبری کو — جلادے منصب پیغمبری کو

نہ پیدا خاک سے ہوتا جو وہ پاک — نہ پھرتی آسمان گرد سر خاک

اوسیکی ذات سے اثبات حق ہے — کہ اوسکی ذات عین ذات حق ہے

لیا جب نام پاک اپنا بہ تعظیم — یہ فرمایا انا احمد بلا میم

خدا کا اوسکو ہم سمجھیں نہ ثانی — پر اوس سے ہے حدیث من رآنی

ہمیں کیونکر نہ رحمت پر یقین ہو — کہ جب ایسا شفیع المذنبین ہو

جہاں بخشش پہ ہو اوس شاہ کا حکم — رکھے کوہ گنہ وان کاہ کا حکم

وہ بیٹھے جب صف محشر کے آصدر — وفور اپنی سے آمرزش ہو بقدر

زباں پر اوسکے جب بخشش سی ہو قال — پھرنے جنت گنہگاروں کے دنبال

کہوں کیا خلقت انسان میں کیا ہے — شرف آدم کا فخر انبیا ہے

کرے جو ہمسری اوس سے کسے تاب — کہ نبیوں سے بہتر اوسکے اصحاب

کوئی صدق و عدالت حلم میں طاق — کوئی علم و سخا میں شہرہ آفاق

غرض طاقت کسے وصف و ثنا کی — سوا اوسکے رسول مجتبیٰ کی

دیا دنیا مین سب کچھ سب کو بھرپور — لیکن بخشوا دینا ہے منظور

علی ہے مظہر فیض فتوت — علی کان سخا بحر مروت

زسر تا پا کرم ہے ذات اوسکی — کہی بخشش ہی ہین اوقات اوسکی

غرض ہے ذات حق اوس پہ خورسند — عطا ایسے کیے اوسکو دو فرزند

دو محرم کہنہ وحدت کی وہ لاریب — وہ ہین دو راز دار پردہ غیب

دو حافظ عرش علیین کے ہین وہ — دو حامی مصطفے کے دین کے ہین وہ

دو شمع کلبہ عرفان وحدت — دو نور جنانہ چشم حقیقت

دو پروانہ چراغ امر حق کے — دو بلبل ہین وہ باغ امر حق کے

دو عاشق ہین وہ مرضی خدا کے — دو والہ ہین وہ تسلیم و رضا کے

دو دم تیغ جلال حق کے ہین وہ — دو آئینہ جمال حق کے ہین وہ

دو والا گوہر تاج امامت — دو روشن اختر برج سعادت

غرض ہے دفتر اثنا عشر کے — یہ دو معصوم ٹکڑے ہین جگر کے

سوا ان دو کے نسل اونکی ہے کس — امامت کے سر آرا ہین وہ بس

دو بارہ ہین ستون عرش اعظم — رہا ہے سب کچھ انکی ذات سے قائم

کریم اپنے کو مین کرلونگا راضی — دہن سے شیشہ کے گو ریش قاضی

سنے ہے ساقیا ٹک آن کریان — مری آنکھون سے کر سیر گلستان

رکھے ہے دست فندق بند کا رنگ — چمن مین اندنون ہر شاخ اورنگ

یہ مستی کو گھٹا کے ٹک نظر کر — یہ آتی ہے پری دوش ہوا پر

زبس باد بہاری مین نشا ہے — پڑا کیا بیخبر تاک اینڈتا ہے

گل مخمل پہ بیداری ہے نایاب — جہان دیکھو تو ہے آلودہ خواب

کھلے داؤدی کے غنچہ چمن مین — تو کف لائے ہین مستی سے دہن مین

اوٹھا سکتے نہین سر ہی یہ حیس — جھکی ہی جاے ہے کچھ چشم نرگس

قبا گل پھاڑتی ہے ہوکے سرشار — رہی ہے لپٹی یان سوسن کی دستار

جھکا دیتا نہین بار ثمر شاخ — نشے سے جھوم جھوم آتی ہے ہر شاخ

ہوا سے شاخ گل یون جھومتی ہے — کہ آکر وہ لب جو چومتی ہے

پھری ہے لوٹتی مستی سے دنرات — چمن مین کیا ثمر کیا شاخ کیا پات

نسیم صبح تک اتنی ہے ماتی — خیابان مین پھرے ہے لڑکھڑاتی

غرض اہل چمن ہین اسقدر مست — کہ سبکے لوٹتے ہین مرغ یکدست

زبس کھینچے ہے باد تند جاروب — ہوا صحن چمن آئینہ اسلوب

جہان دیکھو تو وان گلہاے خود رو — نظر جس جا پڑے سبزہ ہے اور جو

یہ جلوہ آب کا سبزے پہ گو ہے — نظر آتا ہے آتش در نظر ہے

غنیمت جان لے ظالم تو یہ دم — کہ عرصہ اس ہوا کا ہے بہت کم

نہیں رکھتا چراغ عیش بنیاد — نظر آتا ہے زیر دامن باد

خوشی کا جھلکے ہے جس جا وہ مین رنگ — سدا مینا ہے اوسکا مورد سنگ

سخن میرے کو گوش اپنے مین دے راہ — ابھی اس صفحے کی خوبی پہ ناگاہ

جو کرتا ہے تلون دہر کا گل — کہان ساغر کدھر شیشہ کجا مل

خدا جانے زمانے کا ہو کیسا طور — ہوا ہے آن مین کچھ اور سے اور

نہ پھر بلبل ہے نہ گل ہے نہ یہ باغ — لبون پر ہے فغان اور دل پہ ہے داغ

روا مت رکھ تو میری تشنہ کامی — قسم تجکو ہے مولانائے جامی

قسم ہے تجکو اپنے زلف و رو کی — قسم ہے تجکو گل کی رنگ و بو کی

تجھے اپنے دہان تنگ کی سون — تجھے غنچے کی آب و رنگ کی سون

تجھے اپنی ملاحت کی قسم ہے — مرے دل کی جراحت کی قسم ہے

تجھے جھوٹی قسم اپنے کی سوگند — کرنے دمبدم اپنے کی سوگند

تجھے ہے اپنی بدمستی کی سوگند — تجھے اپنی زبردستی کی سوگند

خدا کی یاد میں رہتے تھے ونرات ‏ ‏ نماز و روزہ میں گذرے تھی اوقات

بجز تسبیح رہتے تھے وہ بے کل ‏ ‏ مصلے پر سے اوٹھتے تھے نہ اک پل

مریدون کی ہوئیں پرنور عینین ‏ ‏ کیا جب اونکی سرمہ خاک نعلین

بلا شک اوسکا جنت میں ماوا ‏ ‏ اوٹھائے جو اونھونکا آفتا یا

غرض کیا کہیے اونکی ذات عالی ‏ ‏ نہ رہتی تھی کراماتون سے خالی

جہان وہ گاڑ دیتے اپنی مسواک ‏ ‏ لگے تھے ناشپاتی سیب اور تاک

ہوئے عازم وہ کعبہ کے سفر کے ‏ ‏ کہ ہون تا معتکف خالق کے در کے

ملے اک روز سودا سے وہ ناگاہ ‏ ‏ کہا مجکو ہے قصد کعبۃ اللہ

مسلمان ہو جو ہے اوسکو یہ لازم ‏ ‏ کہ تا مقدور اودھر کا ہوئے عازم

نجات اپنی اگر تجکو نظر ہے ‏ ‏ تو آمرزش کا موجب یہ سفر ہے

یہ بہتر ہے کہ چل ہمراہ میرے ‏ ‏ جرائم عفو وان سب ہونگے تیرے

کہانتک مے دیوانے زیر افلاک ‏ ‏ رہیگا میکدے کی در کی تو خاک

کریگا بادہ خواری بادف و نے ‏ ‏ رکھیگا مغبچون سے ربط تا کے

موذن کی صدا سنکے سحر رکھو ذوق ‏ ‏ کہے وہ لحن داودی کے مافوق

رکھیگا تو سخن میرا جو منظور ‏ ‏ پیے گا جام شربت از کف حور

نصیبوں کا میں آگے کیا کہوں بھیر ‏ مریدوں کے سمیت اونکو لیا گھیر

کیا غارت انھیں ایسا ہی اکبار ‏ نہ چھوڑا ایک کی تسبیح کا تار

تھی اونکی یا تو وہ کچھ عظم اور شان ‏ رہے یا ایک پیراہن کو حیران

کروں کیا آگے اب غارت کی تصریح ‏ نہ تھی جز دانہ ہاے اشک تسبیح

پیادہ کس طرح یہ کاٹتے راہ ‏ عصا گر رہ گیا پاس انکے سو آہ

نظر کر بعد غارت راہ کا رنج ‏ لگے کرنے دل اپنے میں شش و پنج

نہ زاد راہ پاس انکے نہ مرکب ‏ اب انکے عزم کعبے کا بندھے کب

توکل پر چلیں کعبے یہ کیا ذکر ‏ انھیں اسباب کی اپنے پڑی فکر

کبھو عمامہ کے جانے کا مذکور ‏ کبھو تھا فکر پیراہن سے دل چور

سلیمانی کی گہ یاد آتی تسبیح ‏ ہوئی جاتی تھی جسکے غم سے تشریح

کبھو کہتے مصلا تھا چکن کا ‏ کہ جس پر تھا چکن کاری دکن کا

کبھو کہتے کہ یارو کیا عصا تھا ‏ بڑے حضرت کے بیکے ہاتھ کا تھا

کہا کیا پٹکا تھا سیدی کمر کا ‏ سفر در پیش آیا یہ کدھر کا

عقیق سرخ کا جو نابدان تھا ‏ اگر بکتا تو قیمت میں گران تھا

کبھو کہتے تھے ہو مغموم از حد ‏ نجانیں کونسی تھی ساعت بد

| | |
|---|---|
| کہا سودا ے قصہ نا کہانی | کہے جو وہ سنین اوسکی زبانی |
| کہا سودا نے حضرت کو تو ہے خبط | مجھے قصہ کہانی سے ہے کیا ربط |
| کہوں اک شہر کی مین اروات اب | جو گوش ہوش سے اپنے سنین سب |

## حکایت پسر شیشہ گر کہ در حلب بود از سبب قضا و قدر او بر پسر زرگر عاشق و فریفتہ گردید

| | |
|---|---|
| الا اے ساقی میخانۂ عشق | چھکا دے گر مجھے پیمانۂ عشق |
| مے الفت کا پیالے شیشہ لیکر | لبالب ساغر زرین کو تو بھر |
| مجھے اوس مے کے تو دو چار دے جام | سخن کو عشق کے مین دون سرانجام |
| حلب مین تھا پسر اک شیشہ گر کا | نہایت لاڈلا مادر پدر کا |
| پدر کا وہ دل و جان و جگر تھا | پدر عاشق وہ معشوق پدر تھا |
| بنایا حق نے سب سے دور اوسکو | پری پہونچے نہ ہرگز حور اوسکو |
| چمن کی سیر کو جاتا جو گھر سے | تو مان کہتی تھی یون اوسکی پدر سے |
| سبب ہوگا یہ روے چشم بد کا | تصدق سر کو دو اوسکی قد کا |
| پیالی بیچ وان نرگس کے جاکر | کچھ آنکھوں سے بھی تم دیکھو جوا کر |

لگا کہنے کہ تم ہو اسکے دل خواہ | کریگا تم کو راز اپنے سے آگاہ
خدا کے واسطے ٹک کیجیو غور | کرو تفتیش حال اوسکا کسی طور
اونھوں نے دیکھے جب اوسکے یہ حالات | کہی ہر ایک نے اک طرح کی بات
کوئی بولا کہ سایہ ہے پری کا | عمل ہے اسپہ یا جادوگری کا
کوئی بولا کہ یہ وہم غلط ہے | پری کی آپ ہی تو یہ نمط ہے
بنایا حق نے اسکو نور پیکر | ہو اسکا چاہیے سایا پری پر
بھرا ہے اسکی آنکھوں میں وہ جادو | دوانہ ہووے ساغر دیکھ جسکو
لگا اونمیں سے کہنے ایک ذی فہم | کہ گذرے ہے مرے دلمیں تو یوں وہم
یہ لڑکا تھا تو شمع بزم افروز | کیا پیدا اوس نے پروانہ کا سوز
بقدر فہم ہر کس یک گمان تھا | سخن ہر اک طرح کا درمیان تھا
اوسے تو چڑھ رہی تھی عشق کی تپ | پڑا دیکھے تھا وہ کیا روز کیا شب
نگہ پڑتی جب اوس کے پیرہن پر | نظر آوے تھا خاکستر وہ تن پر
نکرتی تھی اوسے تدبیر کچھ سود | بدن پر مو تھے یوں آتش پہ جوں دود
پر آخر سایہ اوس پر سب نے ٹھہرانا | کوئی مُلّا کوئی لایا سیانا
کسو نے اوسپہ جب کچھ پڑھ کے پھونکا | اوٹھا اوس آگ سے دونا بھبوکا

نہ تھا وہ یوسف ثانی کچھ آگاہ ۔ کہ میرے سامنے خندق ہے یا چاہ
کسی در پر گرے تھا کھا کے ٹھوکر ۔ کسی دیوار سے جا لگتا سر
گرے تھا جا بجا با جان ناشاد ۔ فغان کرنے مین اور اوٹھنے مین فریاد
کٹے تھی اوسکو ہر کوچے مین یون رات ۔ کھڑکتا باد سے پھرتا ہو جون پات
بیان کیا کیجیے اوس رات کا طول ۔ فلک گویا سحر کرنا گیا بھول
کٹی جب اسطرح سے وہ شب تار ۔ ہوئی عالم مین صبح اوسدم نمودار
پدر بالین تک اوسکے جو آیا ۔ تو بستر خالی اوسکا اوس سے پایا
لگا کرنے تجسس اوسکی ہر سو ۔ کسی جا گہ نپایا گھر مین اوسکو
تب اوسکا نام لے کر پکارا ۔ محلہ گرد سے سب ڈھونڈھ مارا
پھر آ گھر گھر مین وہ حیران خاموش ۔ گرا بستر پہ اوسکے ہوکے بیہوش
ہوئی اوس حال سے مادر جو آگاہ ۔ کہا بھر کر دل ناشاد سے آہ

## از جوش عشق آوارہ شدن از خانہ پسر شیشہ گر در شب سوی صحرا و آگاہ شدن پدر و مادر و تجسس کردن آنہا

گھر آ جان دل محزون مادر ۔ نکر قتل پدر او خون مادر

ادھر مجنون کو ایک دن رحم آیا — عمل سے اپنے ان کو یون بتایا

نہو تم زندگی سے اپنی مایوس — طرف مشرق کے پایئے پر وہ سو کوس

پر ایسے وہ بیابان مین کہین ہے — گذر انسان کا بس جا نہین ہے

مگر جاوے کوئی ایسا ہی جانباز — جو اپنی زندگانی سے ہو ناساز

کہا سنکر پدر نے سو وہ ہم ہین — کہ روز و شب میان درد و غم ہین

خدا پر کر نظر جاوینگے ہم وان — اور اوسکو ہر طرح لاوینگے ہم یان

نہین ہے ہمکو حفظ اوسکا سا نگار — ہوئی گلزار ابراہیم پر نار

جنون کے ساتھ ہو حفظ الٰہی — بچین سو طرح کی کھا کر تباہی

غرض وان سے اوٹھے یہ شاد و خرم — کیا عزم سفر دل پر مصمم

گھر آ کر اپنے یارون کو بلایا — منجم کا سخن اونکو سنایا

وہ بولے ہم بھی ہین چلنے کو حاضر — جہان ہو وہ چلین سنگ ہوکر شاطر

یہ کہکر سب نے مارا ہاتھ پر ہاتھ — کہ ہے یہ قول ہم ہین آپکے ساتھ

پھر اوسکے بعد باہم ہوکے یکدل — چلے طے کرتے یہ منزل بمنزل

غرض پہونچے یہ جون تون بعد یکماہ — نواحی بیچ اوس صحرا کے ناگاہ

پڑے نزدیک جب دم لینے وہ ٹھانون — جگر کسکا کہ پھر آگے دھرے پانون

که تا که اک نسیم آئی اودھر سے — جہان بیٹھا تھا وه آواره گھر سے

گئی یوسف کی جب یعقوب تک بو — پدر نے ڈھونڈھکر پایا پسر کو

نظر آیا اوسے یون اوسکا دلبند — که اوسمین وحشت اوس صحرا سے زیاده

دل اوسکا وان نه تھا خوف و خطر مین — وه صحرا بلکه تھا اوس سے حذر مین

بہے تھا گرم یه آنکھون سے خوناب — که تھا گرد اوسکے اک آتش کا گرداب

جمی تھی چہرے او سکے پر بس گرد — کرے پاک اونکو ایسا کون تھا مرد

وه آنکھین جس په جی دیتا تھا عالم — نه تھین کچھ رخنه دیوار سے کم

پڑے تلوون مین خار وحشت سرمچیده — قدم تک بکھرے سر تھے صورت بید

جب اس صورت سے پایا وان یه مدہوش — پدر تو دیکھتے ہی گر گیا غش

جو اوسکے اور روان تھے ہمدم و یار — لگے کہنے وه یون با چشم خونبار

یه تیرا حال کیا ہے اے فلانی — نه تو نے قدر حسن اپنے کی جانی

نظر بھر دیکھ تو حال پدر کو — خدا کیواسطے چل یان سے گھر کو

ارے ظالم تری مان کا ہے یه حال — بہے ہے خون مین تر آنکھون سے [illegible]

کبھو پوچھے منجم سے کبھو تم — وه میرا مه ہوا ہے کسطرف گم

کبھو رمال سے قرعه پھنکا وے — که میرا لال گھر مین کب تک آوے

| | |
|---|---|
| رضا جوئی مین تھی سب اوسکے ہر چند | رکھا کرتے تھے سب اوسکو نظر بند |
| جو کچھ پوچھے تھا کوئی گاہ بے گاہ | جواب اوسکو وہ دیوے تھا باکراہ |
| زبان تو آشنا تھی گفتگو سے | نہ کہہ سکتا تھا پر دل کی کسو سے |

## ظاہر شدن عشق او بر ہمگنان و بیرون رفتن از خانہ بطرف زرگر پسر

| | |
|---|---|
| پلا ساقی شراب آتش آمیز | مجھے جلدی پیالا کر کے لبریز |
| مجھ کو اوسکے ہے پینے کا یارا | کھنچی ہووے جو آتش پر دوبارا |
| جب آیا تنگ وہ گھبرا کے اکروز | چلا وہ گھر سے بھرتا آہ جانسوز |
| چلے ساتھ اوسکے سب روتے ہوئے زار | کہ جون شبنم ہے ٹپکین گرد گل خار |
| اور اوسکے والدین سب فکرناک | برہنہ پا سرون پر ڈالتے خاک |
| ہوا جسوقت یہ احوال طاری | در و دیوار سے تھی آہ و زاری |
| ہر اک اس واردات اوپر نظر کر | کف افسوس ملیں آہ بھر کر |
| کہے تھا یہ سخن با چشم پر نم | اس آہو نے کیا بستی سے پھر رم |
| کوئی تھا دیکھ اس صورت کو گریان | کوئی انگشت حسرت زیر دندان |

نہ مانی بات تو کیجو نہ وہ کام ‏— کہ اس آتش سے جلتے ہیں ہو بدنام

اگر ہے اب اس سے خفت کو بکو سے ‏— اسی آتش کے اندر آبرو سے

نہ سمجھا تو شراب عشق ہے زہر ‏— ڈری موج اوسکی سے کالے کی ہر لہر

چراغ عشق میں تو دے بسکے روغن ‏— نہ کیجو عاشقوں میں نام روشن

کہ ہے یہ پنبہ روغن سے کہیں دور ‏— نہ پکڑے خون عاشق بن کبھو نور

جہان میں عشق اگر شان عسل ہے ‏— مزا لینے میں اوسکے یہ خلل ہے

جو کیسا ہی کوئی ہو صاحب ہوش ‏— بچے گر نیش سے جیتا تو ہے نوش

ہوا ہے تو اگر پروانۂ عشق ‏— تو جانبازی میں رہ مردانۂ عشق

تلے تیغ جفا کے سر علم رکھ ‏— بسان شمع یان ثابت قدم رکھ

یہ باتیں سنکے سب یان تھے بیہوش ‏— رہا کیونکر یہ راز آتش میں خس پوش

سخن یہ جو کوئی خاطر میں لایا ‏— اوسے عاشق کسی کا اون نے پایا

ہوا تفتیش کا ہر ایک مائل ‏— کہ دے بیٹھا ہے یہ ظالم کسے دل

## ملاقات کردن زرگر پسر از لب شیشہ گر بجذب محبت وکشش عشق عاشق و معشوق

ہوا ہے یہ گلستان جب سے ایجاد
ترانہ گل کو ہے بلبل کی فریاد

وہی اے دوست میرا مدعا ہو
مرے حق مین جو کچھ تیری رضا ہو

مرے زنجیر پا مین جو کڑی ہے
محبت ہی نے تیری یہ گھڑی ہے

مجھے خاک آپ کو باد سحر جان
جدھر تو جاے اوسکو پیشتر جان

جو ہین چونکا غرض وہ دیکھکر خواب
چلا گھر سے نکل ہو سخت بیتاب

بہے تھے ہر مژہ سو اشک کے خیل
چلا سر مارتا ہر سمت جون سیل

اوسے وان جذب کامل کھینچ لایا
چلا خس کہربا کے ساتھ آیا

جہان تھا وہ محبت کا گرفتار
کھڑکتی تھی بپا زنجیر ہر بار

سُنی زنجیر کی جب ان نے آواز
کھلا ہے دلپہ اوسکے پردۂ راز

ہوا سنتے ہی شوق اوسکو دوبالا
قدم پر اوسکے سر جاتے ہی ڈالا

لگا کہنے کہ میری جان عاشق
مین سرتاپا ترے قربان عاشق

جو تو عاشق ہے مین معشوق تیرا
تو مین عاشق ہون تو معشوق میرا

اب اوٹھکر یہان سے تو چل گھر کو میرے
کرون شانہ مین بالون پیچ تیرے

سلاسل تیرے پانون سے نکالون
مین تیرے سے سر دھو دھوکے پالون

سپش سر کی تیرے چن چن کرون دور
تری خدمت مجھے نور علے نور

در بیان دعائیہ شاہ عالم بادشاہ غازی ... و نواب وزیر الممالک آصف الدولہ بہادر

| | |
|---|---|
| ہوئی جسطرح کی اوس وقت تاثیر | نہین کی جاتی اوس عالم کی تقریر |
| کسی نے سنیے یہ قصہ سُناتھا | پر اب اظہار سے یہ مدعا تھا |
| طلب مین وہ جوان اک شیشہ گر کا | ہوا عاشق جو اک زرگر پسر کا |
| رہا از بسکہ عشق اوسکے مین محکم | ہوئے اک روح دو دو قالب وہ باہم |
| جو کوئی آپ کو اس طرح کھووے | خدا کا وہ خدا تب اوسکا ہووے |
| ہوا زرگر پسر جون اوسمین موجود | محبت یون ہو تو ہو عبد معبود |
| محبت حق کی جسمین یون نہ آئی | کرے نے بندگی مین یون خدائی |
| جو حق کے عشق مین ثابت قدم ہو | مکان دیر بھی اوسکو حرم ہو |
| جو آگے اوسکے ہو دیوار یا در | نہ سمجھے حق سے خالی ہر یہ اکبر |
| خدا اکبر عشق کو ایسے کے مانے | جو اوسکو ہر جگہ خاصہ بجانے |
| سنی حضرت نے یارو یہ کہانی | اگر سمجھین زراہ نکتہ دانی |
| تو لون مین تو ڑ کر اوتکے قدم چوم | وگرنہ یان ارادت اپنی معلوم |
| بھلا ایک منتفی کے ہو کے درپے | کہو یارو یہ سچ ہے یا غلط ہے |

لگی ہو کر بری تم کو یہ تقریر
بحل تو کیجیے سودا کی تقصیر

خزف ریزے کو اپنے مت گہر جان | سخن کا رتبہ لینے آپ پہچان
کہیں مین گو کہ سب اس فن کے ماہر | گہر تیرے پہ وہ خوش ہونیکے خاطر
سخن تیرے پہ ہر اک ہے جو مسرور | قبولیت پہ ہے یہ بات موقوف
خصوصاً خان عالم خان بہادر | سخن جنکا ہے گوش فہم مین در
زراہ دوستی بولے وہ سنکر | نہین یہ مثنوی ہے گنج گوہر
خیال اس مثنوی کا مجکو کب تھا | محرک ہونے کا اونکے سبب تھا
رہین وہ شاد یارب صبح اور شام | کہ آغاز اوسکا پہونچا تا بہ انجام

## مثنوی دوم در تعریف شکار کردن نواب آصف الدولہ بہادر

سر صفحہ پر آج یون صبحدم | لگا دست سودا مین کہنے قلم
جو اس عہد مین ہند کا ہے وزیر | بہمت جوان و بتدبیر پیر
بدہر آصف الدولہ جسکا ہو نام | سلیمان شکوہ و ذوی الاقتدام
جہان تو نے وہ اپنی شمشیر کو | تو روباہ سمجھے ہے وہ شیر کو
کیا اون نے ناگہ بعزم شکار | قدم رنجہ اپنا سوے کوہسار
گیا اسطرح سے سوے صیدگاہ | بچا کر مگر صید کی وہ نگاہ

بچھوڑا ہوا جب چرندونسے سیر | پرندون مین لی تعذری تا بتیر
پرندہ نظر مین جوان پیر کے | نہ آیا ہوا مین بجز تیر کے
اگر دیو و دوان جو آیا نظر | بچھوڑا غرض صید اوسے بوجھکر
نگر وان سے جیتے کئی پیل لائے | سو حلقہ بگوش اوسکے وہ ہو کے آئے
سبھی پیل ہر چند محبوب ہین | سواری کے خاطر بہت خوب ہین
پر اک پیل کا اونمین ایسا جمال | زبان وصف مین جسکے میری ہے لال
کبھو پیل ایسا بچشم جہان | نہ آیا نظر زیر نہ آسمان
وہ ہے قد و قامت مین اتنا بلند | لگا کہنے دیکھ اوسکو ہر ہوشمند
بدانست لنے یہ ہاتھی نہین | ہوا دیکھ اسکو سبھے بالیقین
ہے جب نہ وان صید سو سو کروہ | تو زنجیر کر کھینچ لائے ہین کوہ
نہین اوسکی خوبی مین ذرہ قصور | خدا چشم بد سے رکھے اوسکو دور
ترے سایے مین یہ جیے تا ابد | تجھے پرورش کی رہے اوسکے کد

## مثنوی سوم بطور خط

خان صاحب مشفق والا شان | مظہر لطف و انیس و مہربان
بعد اظہار تمنائے دلی | در جواب نامہ لکھتا ہون جلی

شمع ساں ہر رشتۂ الفت تمام | سب پہ روشن ہے کہ ہو تم سے مدام

کچھ نہ پوچھو ماہی بے آب ہوں | تشنۂ دیدار ہوں بے خواب ہوں

تم بن اب با چشم نظارہ کناں | روز و شب حیران ہوں آئینہ ساں

یاد میں شب کو بیاض صبح کی | چشم اختر سے لگی ہے ٹکٹکی

چشم طوفان خیز ہے کیا اپنی آہ | تار مژگاں سے ہے رگ ابر سیاہ

دل گرفتہ غنچۂ تصویر ہوں | وا نشد سر پنجۂ تقدیر ہوں

مختصر کر کے کروں میں کیا رقم | قصۂ فرقت نہیں ہوتا ہے کم

آپ نے لکھا تھا ہم نے چند خط | تم کو بھیجے یاں نہیں پہونچے غلط

خط اگر آتا تو لکھتے ہیں جواب | اے کرم فرمائے من وہ ہیں شتاب

صورت مہر لفافہ چشم یاں | انتظار خط میں تھی وا مہرباں

یہ نہ تھا معلوم کچھ کیجے تقصیں | ڈاک بیٹھی ہے ادھر کو یاں نہیں

خط کے آنے پر تہ کرنا انتظار | ناچار ہے شوق لکھتا لاکھ بار

گر پہونچ سکتے نہ جلدی ڈاک میں | یک قلم نرگس نمط وہ ڈاک میں

بھیجتا با آرزو ہائے تمام | اپنی آنکھوں سے تمہیں اے نیکنام

کیا لکھوں بس حال مہجوری بھلا | جب قلم کا سینہ شق ہونے لگا

| | |
|---|---|
| لکھی رندانہ اک وہ چٹھی بات | سہے بھیڑا خرابی اوقات |
| لیکن اب دل کی بیقراری ہے | وصل کے دن کی انتظاری ہے |
| اب قدم رنجہ کیجیے جلدی | کہ نہیں تاب صبر کی باقی |
| دل جو مشتاق ہو رہے ملنے کا | خط کتابت سے اوسکو فائدہ کیا |
| چاہیے یون کہ خط کے دیکھتے ہی | دو ہی تشریف لائیے جلدی |
| حد سے افزون ہرا اشتیاق مجھے | نہیں اب طاقت فراق مجھے |
| یہی ہے دلمین آرزو دن رات | کہ سدا ایک جا کٹے اوقات |

## مثنوی پنجم در بیان معانی بیت مثنوی مولوی روم

| | |
|---|---|
| حق تعالیٰ نے بہر ماجہ کمال | کی عطا منہ مین زبان بہر مقال |
| مدعا پردہ مقال اس سے نہیں | گفتگو دنیا کی جس مین ہو کہین |
| یا سخن ایسا کہ جس مین ہووے شر | پہونچے اپنی جنس کو جس سے ضرر |
| چاہیے نکلے زبان سے وہ سخن | آفرین جس پر کرے ہر مرد و زن |
| سن کے عالم جس سے ہووے مستفید | سربسر ہو فائدہ اوس سے پدید |
| نطق کے ہر باغ کا پھل اور پھول | ذکر قال اللہ یا قال الرسول |

معنی ہم اس شعر کے سمجھے ہیں یوں | اور کی فہمید میں کچھ اور ہوں

## مثنوی ششم تعریف چھڑی

ہوتی ہے دنیا میں جو کچھ تحفہ چیز | سب ہی بیودا کو یہ لاٹھی عزیز

کوچ و مقام اسکا ہر سب اپنے ہاتھ | جب کہیں چلیے تو ہر بے غدر ساتھ

ہاتھ میں رکھتے ہیں اس کو ہوشمند | ڈرتے ہیں سب اس سے درندہ و گزند

کھینچ نہ سکیے جہاں شمشیر و تیغ | اسکو لگا بیٹھیے وان بیدریغ

اتنا کم آزار اور ایسا شفیق | اور بھی کوئی ہے کسیکا رفیق

کس میں یہ توفیق ہے کہو میاں | ہاتھ پکڑ گرتے کو لیوے سنبھال

چوب نہیں دلبر خوشخو ہے یہ | یار ہے یہ قوت بازو ہے یہ

مرتبہ اسکا ہے نہایت بلند | گو چہ تحقیق ہے ہر چند بند

اس کے گھرانے کو جو کیجے خیال | چھوٹے بڑے جتنے ہیں سب ہی کمال

کوئی تو ہے خامۂ معجز طراز | کوئی ستگر ہے نے نغمہ ساز

تیر نمط ہے کوئی صاحب ہنر | کوئی ہے نیچا کوئی ہے نیشکر

فرد جو ہوں ہمسر تیر و قلم | نام بزرگان پہ بزرگی علم

زیادہ غرض کچھ نہیں کہنا روا | بس ہے یہی آہ میری یہ صدا
سحر ہے یا لکڑی کی تقریر ہے | جسمین کہ عبرت کی یہ تاثیر ہے
دل سے مرا برق نمط بیقرار | دیدہ ہین جون ابر سدا اشکبار
غم کی سیاہی کی گھٹا رات ہے | آج بھی یان موسم برسات ہے
چپ رہ اے سودا نہو بر خود غلط | بس ہر تیرے حق مین یہ نکتہ فقط
لکڑی کی نسبت بہے تو معذور ہے | آدمی ہوتا تو بہت دور ہے

## مثنوی ہفتم در تعریف دیوان و اشعار مہربانخان

صاحبا سیر کے ہین یہ ابیات | فکر عالی کی آپ کی کیا بات
یہ سفینہ ہے برشک ابر بہار | ہر ورق اس مین قطعۂ گلزار
اوسکی ہوتی نہ گر چمن پہ نظر | شعرا جن مین ہین گل سے رنگین تر
اونکے پھولون پہ جلد کی یہ بہار | در باغ بہشت کے ہین کوار
صرف شیرازہ جو ہوا تیار | ہے رگ جان عاشقان زار
نہ کرے سیر اسکی دل کو اوداس | منتشر ہون تو جمع کرے حواس
نہیں ایسا جو دیکھو ہفت اقلیم | ورد منشدون کی خاطر اور ندیم

اوسکو ہر طرح تو غنیمت جان | پھر ملے گا نہ سوز سا انسان

کیسی ہی رام ہون کسیکے ساتھ | پچھی بھڑکے ہوے نہ آوین ہاتھ

یون تو صید کے اے کرم گستر | دام الفت سے تیرے جاے کدھر

تجکو بخشی ہے خلق کی خوبی | حق نے ایسی کی بزم محبوبی

حسن کے باہم تری وفاداری | تجھے ہے عمر خضر مین یاری

دستگیری کا تیری دیکھ پناہ | ہو نہ مژگان سے طفل اشک تباہ

گر مروت سے تیری کچھ مذکور | کیجیے تو نہین یہ عقل سے دور

کردے تحلیل سنتے ہی وہ ذکر | شعلہ کو خس کی دوستی کی فکر

جز جو یہ تجھ مین ہے سخاوت کا | انتہا اوسکی لے سکون مین کیا

وہ کوئی تجھسے عرض ہمت لے | جو ترے آگے تو جہان رکھدے

تجھ شجاعت یہ متفق ہے گروہ | تو سراپا جگر ہے صورت کوہ

رزم اور بزم مین علم ہے تو | صاحب سیف اور قلم ہے تو

صف اعدا مین یون ترا خدنگ | جاے ہے بیٹھ جیسے تیر تفنگ

لیکن اس نظم سے نہ سمجھیو تو | کچھ صلہ سے غرض ہے سودا کو

اس سے رکھتا ہے یہ دل مہجور | مہربان دوستی تری منظور

کرین ہین آفرین اوسپر سو کیا ہے — گویا وہ اسکی آوازِ درا ہے

نہ لگواوے کبھو مستک پہ سیندور — بہت اوسکی بزرگی سے ہے یہ دور

ہوا کیا گر نہیں کرتا ہے تزئین — اوسے کہتے ہین اہل طبع رنگین

نہووے قد و قامت مین وہ موجود — بلندی عرش سے پر اوسکی افزود

بھلا اس شان کا ہاتھی کہین ہے — کہ جسپر ہر کوئی ایسا تعین ہے

مہاوت دل ہے نالہ بھالہ بردار — ہے چرخی آتشِ آہ شرربار

نہ کچھ پیوے کبھو نہ کچھ وہ کھاوے — نظر وہ اس بزرگی پر نہ آوے

کوئی ہاتھی کی ہوتی ہے یہ اوقات — نہیں دم مارنے کی اسجگہ بات

غرض ہاتھی خدا دیوے تو ایسا — نہ فیل راجہ نرپت سنگھ جی سا

مچائی جسکی گھڑیالی نے یہ دھوم — کہ لرزے ہے پڑا پے شام تا روم

کوئی ہاتھی ہے یا آفت وہ چنڈال — مہاوت پر کرے آقا کے سر کال

کلاوہ کو نہ سمجھے اوسکے گلگون — یہ گردن پر ہے اوسکے خلق کا خون

کہے کون اوسکو بچہ فیل کا ہے — دغا کے رو نٹیکا نیل کا ہے

پکڑ خرطوم مین اوسوقت زنجیر — سپلے ہے فوج پر اپنی ہی سب پیر

جو ہتیائی پہ آجاوے وہ خونخوار — ہزارون نیزے مارین بھالہ بردار

تو کہا اوسیے کو اسکو بیچ ڈالین | عوض کاش اسکے چڑھنے کو گدھا لین

کچھ ایسے پیل کے رکھنے میں ہو شان | سواری جسکی ہووے آفت جان

دیا اون نے جواب ای میرے مخدوم | خریداری تو اس کافر کی معلوم

بڑا ہے بد تو او زشت و ناپاک | کہ پیٹھ اوسکی بلند اور پیٹ کاواک

جو ہاتھی ہو تو لے کوئی خان و نواب | ہے بی ایمان کی مسجد کی محراب

بکانے کی نہین اوسکے کوئی بات | نصیبون سے کر آجاے شبرات

سمجھنا فیل اسے دیوانہ پن ہے | کسی مدت کا یہ بام کہن ہے

ستون اسکے تلے یہ پانون ہین چار | ہے دو دانت آگے سو ہین اڑوار

جب بیٹھے یہ تو اوٹھنا ہے اسے دور | لگین جبتک نہ اسکو راج و مزدور

الم ہے خاک کا یا راکھ کا ڈھیر | نہین ہین اسکو ہاتھی ہر یہ اندھیر

ہلاتا یون ہے یہ کانون کو ہر بار | کہ دھونکین پنکھوں سے کو لیون کا انبار

ہے اتنا چلنے مین بجبر یہ بدذات | نہین ہاتھی صعوبت کی ہے یہ رات

یہ عالم چلنے مین خرطوم کا ہے | کہ دست کور مین گویا عصا ہے

جو کہیے فیل اسے بہتان ہے یہ | عجائب تودۂ طوفان ہے یہ

خورش کے وقت بولے فیل مونہین | مجھے من بھر ملیدا روز دے تین

# مثنوی نہم در ہجو شیدی فولاد خان کوتوال

## شاہجہان آباد

کیا ہوا یارو وہ نسق ہیہات — لیمون کے چور کاٹے تھا ہات

باندھا جاوے تھا چور پگڑی کا — مارا جاوے تھا چور لکڑی کا

شہر مین کیا رہے تھا امن و امان — کیسی کرتی تھی خلق خوش گذران

تھا نہ رشوت سے کوتوال کو کام — شہر مین تھا نہ چوٹے کا نام

اب جہان دیکھو ڈان جمگھا ہے — چور ہے ٹھگ ہے اور اچکا ہے

دیکھی ہے جو راہ چاوڑی کی — پشتم ہے رہزنی تلاوڑی کی

خاص بازار کا جو سنیے بیان — اون نے نزدیک کی کاٹ ڈالی کان

دمڑی کے سودے کو جو وان جاوے — پگڑی کھو سر کو پیٹتا آوے

کس طرح شہر کا نہو یہ حال — شیدی فولاد اب جو ہے کتوال

چور کب اوسکا زور مانے ہے — کالا بال اپنا اوسکو جانے ہے

ہو یہ کتوال تو وہ مانے زور — یہ تو مچھر کی جھول کاٹے ہے چور

انسے رشوت لیے یہ بیٹھا ہے — اسکے دل مین یہ چور پیٹھا ہے

کیا جب آپ نے یہ انصاف — مین بھی کرتا ہون رکھیے معاف

آپ کے سر پہ یہ جو پگڑی ہے — دو ڈھریدار اسکے ہین در پے

دس روپے وہ مجھسے دلاتے ہین — کہیے اب آپ کیا لگاتے ہین

دوسرے بنے کہا کہ مین ہون غلام — نہین ہون جس سے ہووے ایسا کام

پگڑی آقا رکھے نہ سر سے اوتار — اور قیمت کی اسکی ہو تکرار

پر دو شالے کے تئین لگا کر گھات — آج جاگا کیا ہون ساری رات

میری محنت پہ ٹک نظر کیجے — آگے جو دل مین آوے سو دیجے

غرض اس گفتگو سے ہر یہ تال — واہ وا واہ رے نحس کتوال

شہر کے بیچ کیا کہون مین اب — روز محشر کی دھوم ہے ہر شب

شب بہ زر نگیون کی قال و قیل — گویا پھنکتی ہے صور اسرافیل

لگتے آہٹ سے انکی بچونکین مین — مرتے خواب عدم سے چونکین ہین

آنکھ تو کس بشر کی لاگے ہے — چورونکے ڈر سے فتنہ جاگے ہے

آسمان پر بھی منعدم ہے خواب — کھلا رہتا ہے دیدۂ مہتاب

لاکھ بندوق سات کو چھوٹے — کوٹھی پر ساہوکار کی چھوٹے

ہین یہ سرگرم دزد بدانجام — لوٹے ہے تا خزانہ جام

یار دو کچھ چل سکے ہے میرا زور ۔ دیکھیو تو تماشا کہاں کہان ہے چور

مٹ سکے کچھ غریب سے یہ خلل ۔ ہے امیروں کے گھر مین چور محل

دیکھیے گر بتان کو بھی بخدا ۔ ہاتھ مین ہے انہوں کے دزد حنا

کسکو مارون مین کسکو دون گالی ۔ چوری کرنے سے کون ہے خالی

پھر سکے جب نہ سدون پچھتاتا ہون ۔ وقت پر مین بھی جی چراتا ہون

ہیچ ہو ہے اب سطح کا سانگ ۔ ہے خدا کے بھی گھر مین چور کی تھانگ

بیچ سکے کیونکہ اب کسیکی شے ۔ ملا مسجد کا صبح خیز یا ہے

کرین انصاف اب جوان و پیر ۔ کیا ہے اسمین بھلا مری تقصیر

رتبہ دزدی کا اسقدر ہے بلند ۔ چرخ کے گھر پہ کہکشان کی کمند

یہ جو سودا کیے ہے لایعنی ۔ آپ کرتا ہے دزدی معنی

## مثنوی در ہجو موسم گرما

کیون ہوا اسقدر ہے عالم سوز ۔ آتشی رنگ ہر ہوا نور روز

ابکی برت ہو یہ ہونے سے معلوم ۔ چمن آرا ہو شب برات کی دہوم

گرم ہے یہ بہار کا موسم ۔ شاخ گل پھلجڑی سے نہین ہو کم

سرو کا حال کیا کروں میں بیان | پانوں اسکا ہے اور آب روان

جوش ہے یہ بہار میں اس سال | لب جو پر ہے عکس کا یہ حال

ہو عرق اس سے بھی گلو کو تئین | گرچہ پنکھا نسیم چھوڑتی نہیں

گرم گل کا نہیں فقط گل گون | ہے جلو میں صبا کے سیکڑوں لونا

رنگ گل اس طرح درخشان ہے | ہر خیابان یک چلپہ افان ہے

لالہ کے ہر چراغ پر اس آن | لٹ دھوئیں کی ہے شاخ نازبان

ہے حرارت گلون کو اب یا تنک | نہیں شبنم یہ گل سے ہے چیک

پانی کو بلبلیں پھریں بھٹکی | طفل غنچوں کو لگ گئی چیٹکی

شاخ ہر گل کی ہو گئی گلریز | جل گیا آہ سبزۂ نوخیز

یہ نہ لالہ کی پاتی جھرتی ہے | آگ جامے سے نکل پڑتی ہے

گیا تالاب میں ہر ایک کنول | کنول کاغذی کی طرح سے جل

جل گئیں بلبلیں رہگیا ہے کاٹھ | روشنی کا سا دار بست ہر ٹھاٹھ

خوشے انگور نے کہاں پائے | تاک سے یہ چٹک گئے خانے

بوند کو دل صدف کا ترسے ہے | ابر نیسان سے آگ برسے ہے

ہر پسینے سے تیخوروں کا یہ حال | باد گویا ہے آب در غربال

زمین سمجھے ہے تفتگی سے ہر آن | تو ہے کے بوند نوح کا طوفان

سو سمندر کا صرف کرکے جو آب | صحن یک خانہ کیجیے چھڑکاب

کیا عجب ہے نہ ہووے آنا نم | خاک رہ جاوے اوڑ نیسے یکدم

پانی سے پوچھیے عرق ہر چند | رسی کنکر کے کوزے کے مانند

خلق کا تشنگی سے ہے یہ حال | طفل کو مشک و نوجوان کو پکھال

تو بھی نیت اونھوں کی بھرتی نہین | پیاسے مرتے ہین پیاس مرتی نہین

پیالے پانی کے آرزو کے بیچ | خواہ گدلا ہو خواہ اس مین کیچ

شکل نرگس ہے سب کو حیرانی | نرخرے تک بھرا ہو گو پانی

یہی سوچے ہر دل مین تشنۂ آب | بحر کو منھ لگا دے مثل حباب

رنگ یاقوت کا زبانی ہے | آب آتش کی زندگانی ہے

پانی کیسا ہی پیٹ مین ہو آب | شکل آئینہ خشک رہتے ہین لب

چھوڑ کر حلق کو زبان کے خار | نکلے گدی سے طرح گل کے پار

ہوش جن بادہ خوار ونکین کچھ ہے | کہتے ہین وہ نہین ہر شیشہ مے

بسکہ گرمی کی آن بانی ہے | شرم سے آگ پانی پانی ہے

آگ سے دن کی جلگئی ہے رات | لی ہر اب سیاہی نیکے دوات

چرخ کی اطلس قبا پہ ہیں شس
نہیں یہ کہکشاں ہو دانۂ کیش

جتنا عالم تھا کاشمیر ہوا
بلکہ کہیے کہ زمہریر ہوا

اندنوں چرخ پر نہیں ہے مہر
کود میں کانگڑی رکھے ہے سپہر

ٹھہر پڑنے کو کہتے ہیں سب یار
ٹھنڈ سے ہر جہان کے دل میں غبار

لیک دیکھا جو غور کرکے میں آپ
نکلے ہے منہ سے آسمان کے بھاپ

دسے ہیں پوشش زمین کو پاتو سے پہاڑ
پہ بدامن ہیں جسقدر ہیں پہاڑ

پانی پر جس جگہ کہ کائی ہے
سبزہ وہ شال کی رضائی ہے

بسکہ یخ بستہ بحر پیچ ہے آب
برف کی ہے رکابی ہر گرداب

عکس پانی میں یوں ہے شکل پذیر
رہتی ہے زیر شیشہ جوں تصویر

نہیں ہے نہر باغ میں اسدم
بچۂ بط بھی یخ بچہ سے کم

تیغ سے کاٹنا ہے اب دو چند
آب میں اسقدر ہوئی ہے گزند

جیسے جاڑے سے پڑ گیا پالا
سرد ہے داغ عشق جوں لالا

اکڑے جاتے ہیں دیکھ سنبل کو
گٹھری ہو جائے گل کی غنچہ میں بو

دیکھ گل پر صبا نسیب برد
بھرتی پھرتی ہے ہر طرف دم سرد

پات جھڑ شاخیں ہو گئیں کنڈ منڈ
رہ گئے اینٹھ ڈنڈ کے ڈنڈ

## مثنوی دوازدہم

ہے گرفتار حال سے جو شخص | نہیں مل سکتے گرم ہو وہ شخص
گر کسی شخص کو مرض ہے آپ | تو وہ جاڑے ہی سے کرے ہے تپ
فرط سرما سے دیکھیے جسکو | دست زیر بغل ہے مثل سبو
گھرے ہے اندنون جو کوئی بیاہ | ساس سسر کے آگے روئی سیاہ
پڑا اسکو جاڑے سے ہے نہ کنار نہ بوس | زانو آغوش میں ہیں جلے عروس
بشموں کے گرد نہیں آج اور کل | ہیں پٹے پڑے وہ جیسے ہے منقل
پھرتے ہیں بھونرا ورتا قم | ٹھنڈ سے کھینچے ہیں بہم سو دم
تسپہ جاڑے سے ہے یہ انکا حال | ناک سے چھوٹتا نہیں رومال
چھیکنا جاڑے کا جو چھینکیں ہیں | اک سخن ہو تو لاکھ چھینکیں ہیں
کوئی اب جا سے ہل نہیں سکتا | گھر سے باہر نکل نہیں سکتا
پھر جو کوئی ندان نکلے ہے | ٹھنڈ کے مارے جان نکلے ہے
لپٹے رہتے ہیں روئی میں محبور | جس طرح ناشپاتی و انگور
اہل حرفہ کو کیجیے جو نگاہ | کاروبار انکا ہو گیا ہے تباہ
پیٹ کر سر کہے ہے بھٹیارا | ہے اب کیا کروں میں بیچارا
سقا بولے ہے بھر کے آنکھوں میں اشک | یارو پانی کا لو بھر کے مشک

تر زمین وار دہوئے یہ ان ناگاہ
اوٹھا چارون طرف سے ابر سیاہ

تنگ ہوتے جو ابر گھر آیا
صاحب خانہ سخت گھبرایا

خیر انکی پوچھی نہ احوال
بیٹھتے ہی کیا یہ اونسے سوال

مینہ ہوا پر کبھی تم رکھو ہو نگاہ
کچھ گھری پٹو کچھ بھی ہے ہمراہ

بولے یہ منھ نہ تھا مجھے معلوم
ورنہ لاتا مین ساتھ اے مخدوم

جب نہ سمجھے اوسکے رمز کو تئین
سوجھی یہ بات اوسکے تئین وہین

یون لگی ہونے قطرہ افشانی
لا رکھی انکے آگے بارانی

پھر لگا کہنے یہ بھی اپنے نصیب
آئے مدت کے بعد اپنا حبیب

اور مینہ آسمان یہ برساوے
بھیگتا اپنے گھر کو وہ جاوے

یہ تو سادے غریب کیا جانے
اوس ضرور کیونکہ پہچانے

بولے یہ سادگی سے کیا ہے ضرور
بھیگتا جاؤنگا مین اتنی دور

رکھے خالق سلامت آپکی ذات
نہ کھلیگا تو مین رہونگا رات

یہ سخن جو ہین پہونچا اوسکے کان
لگی اوسکی وہ وہین نکلنے جان

سنتے ہی اسکے یون ہوا مضطر
اپنے بیگانے کی رہی نہ خبر

جیسکے منھ کی طرف کہے تھا نگاہ
یہی کہتا تھا اوس سے بھر کر آہ

کہا اونسے کہ بھر کے اتنا با
غرض اوٹھکر چلا وہ جب انسے
چاہو جو کچھ کہ اب تناول کو
اونھون نے اوسکو جب ارشاد
آیا بعد از ساجت بسیار
بولا تیار تو نہین ہے کچھ
تو تو لاؤن ہون آپ کی خاطر
بولے یہ کچھ اگر نہین تیار
اوس سے تم جا کے جنس منگواؤ
لگا کہنے وہ کوئی مانے نہ ہے
جب کہ اوسکا حساب ہوتا ہے
اور قصاب بھی جو آوے ہے
جب مین کچھ کو بخیر لیے کہتا ہون
بخشے ہے مجھسے یون وہ دو بدو
سفرہ چین ہے ہمیشہ یون خالی

محل کی جا ضرور مین رکھوا
کہہ گیا کان مین یہ مہمان کے
کہدو بلوا کے اب بکاول کو
کی بکاول سے تئین وہین فریاد
اونھون نے پوچھا ہر کچھ اب تیار
جاؤن ہی ڈھونڈھون اگر کہین ہو کچھ
ورنہ کھاؤ مجھے مین ہون حاضر
دیکھو ہو ویگا موونی سرکار
واسطے میرے کچھ تو پکواؤ
آپ ہی بھٹرواخاک چھانے ہے
جان کو وہ برون کی روتا ہے
چھری بغدا مجھے بتاوے ہے
لہو پی پی کے اپنا رہتا ہون
لیجو ترکاری کی جگہ کدو
ستہ رکھیو چکنا اور شکم خالی

کھانا یان کھاوے ہاتھ وان دھووے | گر یہون نیچ پیٹ بھر سووے
بسکہ مطبخ مین سردی رہتی ہے | ناک باورچیون کی بہتی ہے
اونکے مطبخ سے دود اوٹھے اگر | ستّے رے دوڑتے ہین شکین بھر
لگے ہے دینے کوئی اوٹھکے اوان | کوئی دکھاوے ہے کھولکر قرآن
ڈالے ہے کوئی چھپر اپنے کاٹ | کوئی پھیرے سر دھرے کھٹولا کھاٹ
یان پکانا ہے خانۂ خالا | خاک ہوجاوے ہے تہ و بالا
انکے باورچی خانہ کا احوال | چولھے ہر گھر کے جب ہین ہین خیال
ڈالے ہین سر پہ خاک ماتم سے | لکڑی جلتی ہے آتش غم سے
سینے دیگون کے ملتے ہین جوش | روتے ہین ڈھانپ ڈھانپ منھ سرپوش
روز باورچی یون کرین فریاد | کبھی تو کچھ کرو ہمین ارشاد
کیا تربے بعد کرکے کھاوینگے | جب کسب اپنا بھول جاوینگے
دیگ شو کو تہ دیگ سے سروکار | چھتری دھونے ہمیشہ جائین کہار
بسکہ مہمان وعدہ سے آیا | کھانا اُن مین سے اب نہین کھایا
اس خجالت سے دیکھیے یکسر | سرنگون ہی پڑے ہین چولھو پر
دو ورے سے دیگچون کا ہے یہ حال | سینہ کفگیر کا ہوا غربال

پیدا جو کر گئے تھے یون اجداد — سو یہ بدبخت دیتے ہے یون برباد
مین تو آپ ہی کو جانتا تھا فضول — پر یہ مجھسے بھی نکلا نامعقول
گر ٹرے پیسے یہ سب اوڑا دے گا — اینٹون تک بیچ بیچ کھاوے گا
اسکے دادے کے باپ کا اک روز — آشنا تھا سو وہ نپٹ دلسوز
لایا کچھڑی پکا شراکت سے — دونون کھانے لگے رفاقت سے
اون نے اک دو لیے نوالے بڑے — جد مرحوم دو ہین ہونکے کھڑے
لگے کہنے نہین شراکت نیک — سیر سے سو لقمے اور تیرا ایک
تھی بزرگون کی اپنے تو یہ چال — کرتے ہین یان ضیافتین پامال
خوب جو کچھ اوٹھا خزینے سے — لو اتالیق کے بھینے سے
سنا اس گھر کا یار تو نے حال — مجھسے کھانے کا پھر نہ کیجو سوال
ایسی ہی بھوکھ ہے تو میرے جان — بندہ خانہ بھی دور نہین چندان
ٹک قدم رنجہ وان تلک کیجے — کھانے کو چاہیے جو کچھ لیجے
بولے یہ خانہ شما آباد — ہر کرم آپ کا تو اس سے زیاد
ہے غنیمت یہان تو آپکی ذات — کٹ گئی اب تو باتون ہی مین رات
غرض اس آشنا نے صبح کو آ — مجھسے یہ ماجرا تمام کہا

اودھو سیر آٹے کا خدا ہے کفیل | پیٹ اسکا ہے عمرو کی زنبیل
گھر مین اب جبکہ دیگچہ کھڑکے | در پر اوسکے یہ بیٹھے یون اڑکے
گورسے پھر جو رستم اوٹھکر آئے | بیت اسکی اوٹھائے یا نہ اوٹھائے
خوردنی کی ہو جس زمین پر باس | جمع وان کرکے اپنے ہوش و حواس
بیٹھے مکھی کی طرح سے وہ در پے | دونون ہاتھون سے سر کو پیٹے ہے
آگ لگ کر کسی کے گھر سے دود | ایک ذرہ بھی گر کرے ہے نمود
لوگ تو دوڑے ہین بجھانے کو | دوڑے یہ لے رکابی کھانیکو
ہر کسی بنئے کی دکان پر جا | اپنی باتون مین اوسکو لے ہو لگا
کام ہر وجہ اپنا کر لیوے | کتے بندر کی طرح بھر لیوے
توڑ کھاتا ہے جاکے پاخانے | یہ بڑا سیر اپنی کے واسطے
اسلیے ہجو جلق کرتا ہے | گالیان کھانے تک بھی مرتا ہے
شادی مین گر کسی کے گھر یہ جاے | صاحب خانہ رنڈیان بلواے
کیا طمع اسکی اس گھڑی مین تاؤن | کھچڑی یہ چاہے پھر مین ہین لیجاؤن
راگ گر ہو کلاوتون کا دہان | اس جگہ گا رہا ہو جیون خان
اور کھاوج بجاسے ڈہری داس | سرون کی بندھ رہی ہو ہان میں ہان

195

جب تلک کھانے پک چکین سارے | ان ہی کو لا کے میرے سر مارے
جتنے دنیا کے بیچ ہین اشکال | اشتہا ان مین تھا منا ہر محال
جب تلک کھانا آوے ہی آوے | اسی بک بک مین جان کھا جاوے
کھانا آوے تو اسطرح ٹوٹے | جیسے کوئی کسی کا گھر لوٹے
مارے لقمے تو اسطرح بد ذات | جیسے جھاڑے کوئی پٹے کے ہات
وہ جو نوکر کھڑے ہون جس تس کے | منھ کو حیران ہو تک رہین اسکے
دیکھی جب یہ چاٹ کر چھوڑے | منھ کو کھانے سے موڑے تو سو توڑے
کھانا کھانے مین ایک دن ناگاہ | پڑگئی اسکی آئینے پہ نگاہ
بولا دیکھ اپنے عکس کو وہ لئیم | کب سے [illegible] تو ہوا ہے ندیم
مختصر اس طرح کا جو ہوے بخیل | کب زمانہ کرے نہ اوسکو ذلیل
ایک تھا اس کا آشنا دل سوز | وار د اوسکے یہ گھر ہوا اک روز
ظاہری اسکے گھر تھی کچھ شادی | سر مجلس بلا اسے جا دی
بیٹھے باہم تھے آشنا بہ تمیز | صاحب خانہ کا ہر ایک عزیز
اور رواں ہو رہا تھا راگ و رنگ | ناچ ہوتا تھا باجے تھی مردنگ
نہ تھی اسکو کسی سے بات اور چیت | بھوک سے اسکی لگ رہی تھی پیت

گوشت چاول مصالح ترکاری — سب سمیٹ اسنے ایک ہی باری

مطلق اسنے نہ مانی ڈانٹ ڈپٹ — رکھکے گلے مین کر گیا سب چٹ

خرچ کر یہ سلوک دوست کے ساتھ — مانگے پھر یہ دعا اوٹھا کر ہاتھ

یارب اتنی تو اب مری سن لے — مجکو اک آسمان سا کلا دے

وہ بھی یون ہی چلا کرے دن رات — جو ہم پہونچے وان جماد و نبات

چاٹ کر اسکو اپنا پیٹ بھرون — تف نہ جا کر کسی کے در پہ کرون

قصہ مہمانی کا سُنا تم سب — پڑے اس بھوک پر خدا کا غضب

جاوے بازار کو اگر وہ لئیم — خلق سمجھے کہ پہونچی فوج غنیم

نان بانیے کنجڑے حلوائی — کہین آفت کدھر سے یہ آئی

جو ہے دکان مین سو اوسکو چچر — جان یارب ہماری اس سے بچے

بھوک مین جب ادھر یہ آتا ہے — لوگون کو کاٹ کاٹ کھاتا ہے

جن ہے یا آدمی ہے یا کیا ہے — یا کوئی دیو بو کھلایا ہے

نہین ڈرتا یہ لاٹھی پاٹھی سے — کیا کرے لاٹھی اسکی لاٹھی سے

وے جو کھینچ سامنے تلوار — جب تلک پہونچے اسکا اسپ سوار

مورچے کی طرح یہ اسیر آ نئے — کتنے سے میلی تلک کھا جاوے

| | |
|---|---|
| ایک توڑا ابھی دے تو منگوا کر | پر کنارے مین اوسکو سلوا کر |
| اور کمخواب ایک ہو پر زر | بچھونے گلزار جس سے مانگو پھر |
| جفت پاپوش ایک ستارہ دار | سرخ بانات کا منقش کار |
| ایک سنہری کٹاری لا دے سول | پیچھے سے موتی آگے سے ہو گول |
| نیمچہ اسکے ساتھ کا حلکار | یون حریفون کو جس سے مین للکار |
| اک طپنچہ کمر مین ہو دمساز | رہکلہ کیسی جسکی ہو آواز |
| گھوڑا ابھی ایک ہو نپٹ چالاک | پہونچے گرد نہ جسکے سم کی خاک |
| زین بھی اوسپہ ہو حالی دار | جسکی فتراک سے بندھے دل زار |
| خوبصورت ہین اور لباس برا | تمکے مجھ گلے دھرے گا چھرا |
| جو کہ جاگیر سے ہے اب آتا ہے | سب ترے خرچ بیچ جاتا ہے |
| تو پیے ہے شراب بنگ افیم | اب خدا کا بھی تجکو ہے کچھ بیم |
| لے ہے نقدی کے پیسے آپ تمام | اسمین سے بھی مجھے ندے ہے اکدام |
| مجھ سے بیٹے کے روز چھ پیسے | سو بھی دے ہے فقیر کو جیسے |
| کبتک اے باپ تیرے ساتھ پھرون | فقر و فاقہ مین دن کو رات کرون |
| کب تلک آنسوؤن سے منہہ دھوون | روٹی کو روون چولہے مین سوون |

